کی منجانب اللہ) تعلیم کرتا ہے جو بڑا طاقت ور ہے (اور اکتساب سے طاقت ور نہیں بلکہ) پیدائشی طاقتور ہے (جیسا ایک روایت میں خود جبریل علیہ السلام نے اپنی طاقت کا بیان فرمایا کہ میں نے قومِ لوط کی بستیوں کو جڑ سے اکھاڑ کر آسمان کے قریب اس کو لے جا کر چھوڑ دیا۔ (رواہ في تفسير سورة التكوير من الدر المنثور)

مطلب یہ کہ یہ کلام کسی شیطان کے ذریعہ سے آپ تک نہیں پہنچا کہ کاہن ہونے کا احتمال ہو، بلکہ فرشتہ کے ذریعہ سے آیا ہے۔ اور شاید شديد القوى کے ساتھ موصوف فرمانے میں یہ مقصود ہو کہ اس کا احتمال بھی نہ کیا جاوے کہ شاید اصل میں فرشتہ ہی لے کر چلا ہو، مگر درمیان میں کوئی شیطانی تصرف ہو گیا ہو، پس اس میں اشارہ ہو گیا جواب کی طرف کہ وہ نہایت شديد القوى ہیں، شیطان کی مجال نہیں کہ ان کے پاس پھٹک سکے۔ پھر ختمِ وحی کے بعد خود حق تعالیٰ نے اس کے بعینہ ادا کرا دینے کا وعدہ فرمایا ہے ﴿إِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْآنَهُ ۝﴾[1] آگے اس شبہ کا جواب ہے کہ اس وحی لانے والے کا فرشتہ اور جبریل ہونا تو اس وقت معلوم ہوسکتا ہے جب آپ ان کو پہچانتے ہوں، اور پوری صحیح پہچان موقوف ہے اصلی صورت دیکھنے پر، تو کیا آپ نے جبریل علیہ السلام کو ان کی اصلی صورت پر دیکھا ہے؟ اس کی نسبت فرماتے ہیں کہ ہاں! یہ بھی ہوا ہے جس کی کیفیت یہ ہے کہ چند بار تو دوسری صورت میں دیکھا، گویا دوسری صورت بھی ایسی تھی کہ اللہ تعالیٰ نے اس صورت میں جو مشخصات اصلیہ تھے اور جو عارضہ تھے علمِ ضروری سے ان میں آپ کو تمایز عنایت فرما دیا، جس پر یہ دلیلِ عقلی دال ہے کہ اللہ تعالیٰ مکلّفین کو تلبیس سے محفوظ رکھتا ہے اور اس تمایز نہ ہونے پر یہ تلبیس جماہیر امت کی مرتب ہوتی، اس لیے تمایز عطا فرما دیا، گو صورت اصلی نہ تھی) پھر (ایک بار ایسا بھی ہوا کہ) وہ فرشتہ (اپنی) اصلی صورت پر (آپ کے روبرو) نمودار ہوا ایسی حالت میں کہ وہ (آسمان کے) بلند کنارہ پر تھا (ایک روایت میں افقِ شرقی سے تفسیر آئی ہے۔ (كما في الدر المنثور) اور افق میں دکھلائی دینے کی غالباً یہ حکمت ہے کہ وسطِ سما میں دیکھنا خالی از مشقت و تکلّف نہیں، اور اعلیٰ

[1] قیامہ: ۱۷۔

میں غالباً یہ حکمت ہے کہ بالکل افق پر بھی پوری چیز نظر نہیں آتی، اس لیے ذرا اونچے پر نظر آئے۔ اور اس دیکھنے کا قصہ یہ ہوا تھا کہ ایک بار حضور ﷺ نے جبریل علیہ السلام سے درخواست کی کہ مجھ کو اپنی اصلی صورت دکھلا دو، انھوں نے حرا کے پاس اور حسبِ روایتِ ترمذی جیاد میں وعدہ ٹھہرایا، آپ وہاں تشریف لے گئے تو ان کو افقِ مشرقی میں دیکھا کہ ان کے چھ سو بازو ہیں اور اس قدر پھیلے ہوئے ہیں کہ افقِ غربی تک گھیر رکھا ہے، آپ بے ہوش ہو کر گر پڑے، اس وقت جبریل علیہ السلام بصورتِ بشریہ ہو کر آپ کے پاس تسکین کے لیے اتر آئے جس کا آگے ذکر ہے۔ (كذا في الجلالين)

حاصل یہ کہ وہ فرشتہ اول صورتِ اصلیہ میں افقِ اعلیٰ پر نمودار ہوا) پھر (جب آپ بے ہوش ہو گئے تو) وہ فرشتہ (آپ کے) نزدیک آیا، پھر اور نزدیک آیا، سو (قرب کی وجہ سے کہ مدلول دنیٰ کا ہے) دو کمانوں کی برابر فاصلہ رہ گیا، بلکہ (غایتِ قرب کی وجہ سے کہ مدلول تدلّی کا ہے) اور بھی کم (فاصلہ رہ گیا، مطلب دو کمانوں کا یہ ہے کہ عرب کی عادت تھی کہ جب دو شخص باہم غایت درجہ کا اتفاق واتحاد کرنا چاہتے تھے تو دونوں اپنی اپنی کمانیں لے کر ان کے چلے یعنی تانت کو باہم ملاصق کر دیتے اور ملاصقت میں بھی بعض اجزا کے اعتبار سے کچھ فصل ضرور ہی رہتا ہے، پس اس محاورہ کی وجہ سے یہ کنایہ ہو گیا قرب واتحاد سے، اور چوں کہ یہ محض اتفاقِ صوری کی علامت تھی تو اگر روحانی وقلبی اتفاق بھی ہو تو وہاں أو أدنى بھی صادق آسکتا ہے، پس أو أدنى کے بڑھا دینے میں اشارہ ہو گیا کہ مجاورتِ صوریہ کے علاوہ آپ میں اور جبریل علیہ السلام میں روحانی مناسبت بھی تھی جو مدارِ اعظم ہے معرفتِ تامہ اور حفظِ صورتِ مدرکہ اور تمایز بين المشخصات الأصلية والعارضية کا، غرض یہ کہ اُن کی تسکین سے آپ کو تسکین ہوئی اور افاقہ ہوا) پھر (افاقہ کے بعد) اللہ تعالیٰ نے (اس فرشتہ کے ذریعے سے) اپنے بندہ (محمد ﷺ) پر وحی نازل فرمائی جو کچھ نازل فرمانا تھی (جس کی تعیین بالتخصیص معلوم نہیں اور نہ معلوم ہونے کی حاجت، اور کیا عجب ہے کہ معرفتِ جبریلیہ کے متعلق کچھ وحی ہو، یا اور کچھ ہو اور شاید اس وقت بھی وحی نازل فرمانا باوجود یہ کہ اصل مقصود اس وقت زیادہ معرفت

کے لیے صورتِ اصلیہ جبریلیہ کا دکھانا ہے، اس لیے ہو کہ یہ معرفت میں اور زیادہ معین ہو، کیوں کہ جب حضور ﷺ اس وقت کی وحی کو جو بوجہ ظہورِ صورتِ اصلیہ کے بالقطع بتوسط جبریل علیہ السلام ہے اور دوسرے اوقات کی وحی کو جو بواسطۂ صورتِ بشریہ ہے ایک شان پر دیکھیں گے تو مزید علی مزید یقین میں قوت ہوگی کہ دونوں حالتوں میں واسطۂ وحی حقیقتِ واحدہ ہے، جیسا کہ کسی شخص کے نغمہ اور طرزِ کلام سے خوب آگاہ ہوں تو اگر کبھی وہ بتبدل صورت بھی بولتا ہے تو صاف پہچانا جاتا ہے۔

آگے اس دیکھنے کے متعلق ایک شبہ کا جواب ہے، وہ شبہ یہ ہے کہ رؤیتِ صورتِ اصلیہ جو مدار ہے معرفتِ تامہ کا اور جس کا اوپر اثبات کیا گیا ہے وہ مطلق رؤیت نہیں، بلکہ رؤیتِ صحیحہ ہے اور اس کا مدار ہے اصل مدرِکہ یعنی قلب کے خطائی الادراک سے محفوظ ہونے پر، ورنہ اگر اسی کے ادراک میں خطا ہے تو حواس جو کہ جواسیسِ قلب ہیں ان میں بھی خطا ہوگی، چناں چہ اسی بنا پر احساسات میں غلطی ہونا مشاہدہ کیا جاتا ہے، مجنون باوجود سلامتِ حس کے بعض اوقات پہنچانے ہوئے لوگوں کو دوسرا شخص بتلانے لگتا ہے۔ پس آیا یہ رؤیت رؤیت صحیحہ تھی یا نہیں؟ آگے اس شبہ کا جواب ہے، یعنی وہ رؤیتِ صحیحہ تھی کہ اس دیکھنے کے وقت) قلب نے دیکھی ہوئی چیز[1] میں غلطی نہیں کی (رہا یہ کہ اس کی کیا دلیل ہے کہ قلب نے غلطی نہیں کی؟ سو بات یہ ہے کہ اگر مطلقاً ایسے احتمالات قابلِ التفات ہوا کریں تو حس سے بالکل امان ہی مرتفع ہو جاوے وھو باطل، بلکہ ان احتمالات کے لیے کوئی منشا معتدبہ ہونا ضرور ہے، چناں چہ احتمال خطائے قلبی کا منشا یہ ہونا چاہیے کہ وہ ادراک کرنے والا مختل العقل ہو اور حضور ﷺ کا صحیح العقل فطین ذکی صاحبِ فراست ہونا مشاہد اور ظاہر تھا، چوں کہ باوجود اس اثباتِ بلیغ کے پھر بھی معاندین جدال وخلاف سے باز نہ آتے تھے، اس لیے آگے بطورِ توبیخ وتعجیب کے ارشاد فرماتے ہیں کہ جب تم نے ایسے شافی کافی بیان سے معرفت ورؤیت کا ثبوت سن لیا) تو کیا ان (پیغمبر) سے ان کی دیکھی (بھالی) ہوئی چیز میں نزاع کرتے ہو (یعنی مدرکات میں أسلم عن

---

[1] قوله: "في ما كذب الفواد ما رأى" چیز میں لما في "الخازن" فيما رأى.

الــخــطــأ حسیات ہیں تو غضب کی بات ہے کہ حسیات میں اختلاف کرتے ہو کہ جن میں احتمالاتِ خطا بھی مرتفع ہو گئے، پھر یوں تو تمہارے حسیات میں بھی ہزاروں خدشے نکل سکتے ہیں) اور (اگر یہ مہمل خدشہ ہو کہ جس چیز کو ایک ہی بار دیکھا ہو تو اس کی پہچان کیسے ہو سکتی ہے؟ البتہ مکرر دیکھنے میں جب ہر بار ایک ہی سی چیز دیکھی جاوے اس وقت شناخت ہو سکتی ہے کہ یہ وہی چیز ہے جو پہلی بار دیکھی ہے، تو اس کا جواب یہ ہے کہ اول تو یہ بات غلط ہے، کیوں کہ بعض اوقات کسی چیز کا ایسا پورا پتا معلوم ہوتا ہے کہ دیکھتے ہی فوراً پہچان ہو جاتی ہے۔

دوسرے اول بار میں بایں معنی پہچاننا ضروری نہیں کہ کسی کے اعلام یا کسی امارات واعلام کی احتیاج نہ ہو، جیسا دوسری تیسری بار میں ہوتا ہے، بلکہ بایں معنی معرفت حاصل ہو جاتی ہے کہ کسی صادق کے بتلانے سے یا قرائن وعلامات کے مجتمع ہونے سے اس کا علم ہو جائے اور پھر اس کی صورت ذہن میں محفوظ ومخزون رہے کہ بارِ دیگر محض انطباقِ صورت سے پہچان لیں، پس ممکن ہے کہ آپ کو علمِ ضروری یا استدلالی کے طور پر جس کے مقدمات کی تعیین ہم نہیں کر سکتے، یا اس وجہ سے کہ کئی بار آپ کو معائنہ صورتِ غیر اصلیہ کا ہو چکا تھا اور مشخصاتِ اصلیہ کا آپ کے ذہن نے اخذ کر لیا تھا۔ غرض کسی طرح سے جبریل علیہ السلام کا پورا پتا معلوم ہوا اور اس سے پہچان ہو گئی ہو، یا اس وقت اعلامِ الٰہی سے آپ کو یقین ہو گیا ہو، پس دو وجہ سے یہ خدشہ باطل ہے۔

تیسرے علی سبیل التنزل اگر شناخت کے لیے تکرارِ مشاہدہ ہی کی ضرورت ہے تو) انھوں نے (یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے) اس فرشتہ کو ایک اور دفعہ بھی (صورتِ اصلیہ میں) دیکھا ہے (پس اب تو وہ توہم بھی مدفوع ہو گیا، تطابقِ صورتین سے پوری تعیین ہو گئی کہ ہاں! جبریل یہی ہیں۔ آگے اس دیکھنے کی جگہ بتلاتے ہیں کہ کہاں دیکھا؟ یعنی شبِ معراج میں دیکھا ہے) سدرۃ المنتہیٰ کے پاس (سدرہ کہتے ہیں بیری کے درخت کو اور منتہیٰ کے معنی ہیں انتہا کی جگہ۔ حدیثوں میں آیا ہے کہ یہ ایک درخت ہے بیری کا، ساتویں آسمان میں عالمِ بالا سے جو احکام وارزاق وغیرہ آتے ہیں وہ اول سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچتے ہیں، پھر وہاں سے ملائکہ زمین پر لاتے

ہیں۔ اسی طرح سے جو اعمال صعود کرتے ہیں وہ بھی سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچتے ہیں، پھر وہاں سے اوپر اٹھائے جاتے ہیں۔ دنیا میں اس کی مثال ڈاک خانہ کی سی سمجھیے کہ آمد و برآمد خطوط کی وہاں سے ہوتی ہے اور شاید اس تقیید میں اشارہ ہو تقویتِ اصالتِ صورتِ مرئیہ کی طرف، کیوں کہ فرشتوں کا اصل مسکن آسمان ہے اور عادت متعارفہ ہے کہ مسکن سے دور ہو کر تو کبھی اصلی صورت تبدیلِ وضع وغیرہ سے کسی قدر بدل بھی جاتی ہے، لیکن اپنے اصل مسکن میں بالکل اصلی ہیئت پر استقرار ہوتا ہے، پس اصالتِ صورت کی زیادہ تقویت ہوگئی اور عند سدرۃ المنتھیٰ میں تو مکانِ رؤیت بتلایا گیا تھا، آگے اس مکان کا شرف بتلاتے ہیں کہ ) اس ( سدرۃ المنتہیٰ ) کے قریب جنّت الماویٰ ہے ( ماویٰ کے معنی رہنے کی جگہ ہے، چوں کہ جنّت نیک بندوں کے رہنے کی جگہ ہے، اس لیے جنّت الماویٰ کہتے ہیں۔

حاصل یہ کہ وہ سدرۃ المنتہیٰ ایسے ممتاز موقع پر ہے، اس میں اشارہ ہوسکتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا ایسے بلند مقام پر پہنچنا دلیل ہے آپ کے معزز ومکرم ہونے پر، اور قاعدہ ہے کہ ایسے مہمانِ عزیز سے سامانِ اکرام کا اخفا نہیں کیا جاتا اور جبریل علیہ السلام کی معیّت آپ کے ساتھ اکرام کے لیے تھی، پس ان کی صورتِ اصلیہ میں احتجاب کا اصلا احتمال نہیں، پس اس سے بھی تاکید ہوگئی مرئی کے انکشاف وانجلائے تام کی طرف جس سے رؤیت کا تعلق زیادہ تام ہوگا۔ اب بعد تعیینِ مکانِ رؤیت کے رؤیت کا زمانہ بتلاتے ہیں کہ رؤیت کب ہوئی؟ پس فرماتے ہیں ) کہ جب اس سدرۃ المنتہیٰ کو لپٹ رہی تھیں جو چیزیں لپٹ رہی تھیں ( ایک روایت میں ہے کہ سونے کے پروانے تھے، یعنی صورت ایسی تھی۔ اور ایک روایت میں ہے کہ وہ فرشتے تھے، یعنی حقیقت ان کی یہ تھی۔ اور ایک روایت میں ہے کہ ملائکہ نے حق تعالیٰ سے اجازت چاہی تھی کہ ہم بھی حضور ﷺ کی زیارت کریں، ان کو اجازت ہوگئی، وہ اس سدرہ پر جمع ہوگئے تھے۔ (الروايات كلها في الدر المنثور) اس میں بھی اشارہ ہوسکتا ہے حضور ﷺ کے معزز ومکرم ہونے کی طرف اور باقی وہی تقریر ہے جو تقیید سابق میں بیان کی گئی۔

اب ایک احتمال یہ ہوسکتا ہے کہ ایسی حیرت انگیز چیزیں دیکھ کر نگاہ چکرا جاتی ہے،

پورے ادراک پر قدرت نہیں رہتی، پس ایسی حالت میں جبریل علیہ السلام کی صورت کا کیا ادراک ہوا ہوگا؟ جب یہ ادراکِ ثانی معتبر نہ ہوا تو پھر اس خدشۂ مذکورہ کا جو جواب ﴿لَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ۝﴾ سے دیا گیا ہے وہ کافی نہ ہوا۔ اس احتمال کے دفع کے لیے فرماتے ہیں کہ آپ ان عجائب کو دیکھ کر ذرا نہیں چکرائے اور اصلا متحیر نہیں ہوئے، چناں چہ جن چیزوں کی رؤیت کا حکم تھا ان کی طرف نظر کرنے سے آپ کی) نگاہ نہ تو ہٹی (بلکہ ان چیزوں کو خوب دیکھا) اور (جن چیزوں کے دیکھنے کا حکم جب تک نہ ہوا) نہ (ان کی طرف دیکھنے کو آپ کی نگاہ) بڑھی (یعنی قبلِ اذن نہیں دیکھا۔ (كذا في المدارك في الفرق بين زاغ وطغى) یہ دلیل ہے آپ کے غایتِ استقلال کی، کیوں کہ عجیب چیزوں سے حیرت میں آکر آدمی یہی دو حرکتیں کیا کرتا ہے: جن چیزوں کے دیکھنے کو کہا جاتا ہے ان کو تو دیکھتا نہیں اور جن کے لیے نہیں کہا گیا ان کو تکتا ہے، غرض اس میں انضباط نہیں ہوتا۔ آگے آپ کے استقلال کی قوت بیان کرنے کے لیے فرماتے ہیں کہ) انھوں نے (یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے) اپنے پروردگار (کی قدرت) کے بڑے بڑے عجائبات دیکھے (مگر ہر چیز کے دیکھنے میں آپ کی یہی شان رہی ﴿مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى﴾ ۔ وہ عجائبات احادیثِ معراج میں آئے ہیں: انبیا علیہم السلام کو دیکھنا، ارواح کو دیکھنا، جنّت وغیرہ کو دیکھنا، پس ثابت ہوا کہ آپ میں غایتِ استقلال ہے، پس حیرت کا احتمال نہیں، پس خدشہ کا جو جواب ﴿لَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ۝﴾ میں مذکور تھا وہ سالم رہا۔

غرض تمام تر تقریر سے رؤیت ومعرفتِ جبریلیہ کے متعلق شبہات مندفع ہوکر امرِ رسالت مقرر ومحقّق ہوگیا جو کہ مقصودِ مقام تھا۔ رہا یہ کہ یہ سب اُس وقت کافی ہے کہ جب کوئی شخص دعوائے رؤیت کو مان لے، پس اس کی کیا دلیل ہے؟ جواب یہ ہے کہ اس کی دلیل آپ کے خوارق ہیں، جن میں اعظم قرآن ہے، جن سے آپ کا صدق متیقن ہے، ورنہ ایسا خدشہ تو ہر مدعیِ رؤیت شيء من الأشياء پر ہوسکتا ہے۔ رہا یہ کہ جب جبریل علیہ السلام غیر اصلی صورت میں آتے تھے اس وقت کیسے پہچان لیتے تھے؟ تو جواب اس کا یہ ہے کہ اول تو قبل رؤیتِ

صورتِ اصلیہ کے بھی آپ کو خاص طریقہ سے اس کی معرفت حاصل تھی، جس کی تقریر فاستوىٰ کی تفسیر سے پہلے گزر چکی ہے، اور بعد صورتِ اصلیہ دیکھنے کے تو اور زیادہ معرفت ہوگئی۔ اور راز اس کا یہ ہے کہ فرشتے کا صورت بدل لینا ایسا ہے جیسا انسان لباس بدل لیتا ہے، تو جو شخص حقیقت کا ادراک کر لیتا ہے تبدلِ لباس اس کے لیے مانعِ ادراک و معرفت نہیں ہوتا۔ رہا یہ کہ جب اول بار آپ بے ہوش ہوگئے تھے تو اس وقت تو حیرت ہوگئی اور جس شبہ کے جواب میں ماز اغ فرمایا ہے وہ شبہ اس رؤیتِ اولی میں ہو جاوے گا۔ جواب یہ ہے کہ مطلق مغلوبیت مانعِ ادراک نہیں، بلکہ جو مغلوبیت قبلِ ادراک ہو وہ مانع ہے، اور جو مغلوبیت بعد الادراک ہو وہ مانع نہیں، چناں چہ کوئی قوی البصر آفتاب پر خوب نظر جما کر دیر تک دیکھے تو گو اخیر میں اس کی آنکھیں کام نہ دیں گی، لیکن اس کام نہ دینے سے پہلے وہ اس کے قرص اور اَشِعّہ کا خوب ادراک کر چکا ہے، پس ممکن ہے کہ آپ کی بے ہوشی ادراک سے زماناً متاخر ہو پس ادارک کا وقوع ہو جائے گا بخلاف تجلّی ربانی سے موسیٰ علیہ السلام کا بیہوش ہو جانا کہ وہاں غشی موسوی تجلّی ربای سے صرف ذاتاً متاخر تھی اور زماناً دونوں مقترن تھے، پس ادراک تجلّی کا لازم نہیں آتا۔ یہ شبہ تجلّیِ موسوی کا ایک فاضل نے کلمہ لما کی وجہ سے مجھ پر کیا تھا کہ وہ موضوع ہے ترتب کے لیے کہ مستلزم ہے تأخر کو، اور یہ تفاوت بے ہوشی و ہوش کا بوجہ اس کے ہے کہ بشر ناسوت میں تحمّل کم رکھتا ہے اور ملکوت میں زیادہ۔

فائدہ: اور ان آیات کی تفسیر بعض مفسرین نے رؤیتِ الٰہیہ کے ساتھ کی ہے، مگر مسلم میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت سے رؤیتِ جبریلیہ کے ساتھ تفسیر ان آیات کی خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے، وإذا جاء نهر الله بطل نهر معقل۔ اور حدیثِ شریک مروی بخاری سے جو شبہ پڑتا ہے کہ یہ آیات محمول ہوں قرب وتدلی حق تعالیٰ پر، سو نووی نے نقل کیا ہے کہ شریک حافظ نہیں ہے۔ انتهى التفسير.

## بعض الفوائد متعلقة برؤية جبريل علیہ السلام المذكورة في الآيات

فائدہ اولیٰ: جبریل علیہ السلام جو کہ واسطہ فی الوحی ہیں ان کی معرفت اور رؤیت میں جو شبہات ہو سکتے تھے جن کا اثر ثبوت وصحتِ وحی پر واقع ہوتا اس کا اندفاع بابلغ وجوہ ان آیات میں فرما دیا گیا، جیسے کہ تقریرِ تفسیر سے واضح ہو چکا۔

فائدہ ثانیہ: آیت فَاسْتَوٰی کی تفسیر سے اور اس تفسیر کے ذیل میں جو حدیث مذکور ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ رؤیتِ جبریل سے بے ہوش ہو گئے تھے، اس پر تین سوال ہو سکتے ہیں: ایک یہ کہ آپ اکمل ہو کر کامل سے کیسے متاثر ہو گئے؟ دوسرے یہ کہ جب سدرۃ المنتہٰی کے قریب ان کو دیکھا اس وقت بے ہوش کیوں نہیں ہوئے جیسے ﴿مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی﴾ سے معلوم ہوتا ہے؟ تیسرے جب آپ رؤیتِ جبریلیہ کی تاب نہ لا سکے تو تجلّیِ حق کے کیسے متحمّل ہوئے ہوں گے؟ ان سب سوالوں کا جواب یہ ہے کہ رؤیتِ جبریلیہ اولیٰ عالمِ ناسوت میں ہوئی تھی، اور اس عالم میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر آثار جسد کے آثار روح پر غالب ہیں، چناں چہ آپ کو بھوک لگتی تھی، پیاس لگتی تھی، آپ بیمار ہوتے تھے اور جسد انوارِ ملکوتیہ کا تحمّل نہیں کر سکتا اور رؤیتِ جبریلیہ ثانیہ اور رؤیتِ حق تعالیٰ اس عالم میں واقع ہوئی اور اس عالم میں آپ پر آثار روح کے غالب ہیں اور ان آثار میں آپ حضرت جبریل علیہ السلام سے بھی اکمل ہیں، اس لیے آپ ان انوار کے متحمّل ہو گئے کہ جبریل علیہ السلام بھی متحمّل نہ ہو سکتے تھے (یہی وجہ ہے کہ جبریل علیہ السلام نے اپنے خاص مقام سے آگے بڑھنے سے عذر فرمایا کہ اگر آگے بڑھوں تو جل جاؤں، جیسا اصل رسالہ کے واقعہ بستم میں مذکور ہوا) حتی کہ تجلّیِ حق کے بھی متحمّل ہو گئے تو رؤیتِ جبریلیہ کا تحمّل تو کیا مشکل تھا! مولانا رومی نے ''مثنوی'' اخیر دفترِ چہارم میں اس مضمون کو خوب ادا فرمایا ہے، جس کو مع کلید ''مثنوی'' کے بقدرِ ضرورت نقل کرتا ہوں:

مصطفیٰ می گفت پیشِ جبریل
کہ چناں چہ صورتِ تست اے جلیل

مَر مَرا بنماي محسوس آشکار
تا بہ بینم من ترا نظارہ وار
گفت نتوانی وطاقت نبودت
حس ضعیف ست وتنگِ سخت آیدت
گفت بنما تا بہ بیند ایں جسد
تاچہ حد حس نازکست وبے مدد
چوں کہ کرد الحاح بنمود اندکے
ہیبتے کہ کہ شود زان مندکے
شہپرے بگرفتہ شرق وغرب را
از مہابت گشتہ بیہش مصطفیٰ
چوں زبیم وترس بے ہوشش بدید
جبریل آمد در آغوشش کشید
اندر احمد آں حسے کہ غارب ست
خفتہ ایں دم زیر خاکِ یثرب ست
واں عظیم الخلق او کو صفدر ست
بے تغیّر مقعدِ صدق اندر ست
قابلِ تغییر اوصافِ تن ست
روح باقی آفتابِ روشن ست
اوست بے تغییر لا شرقیۃ
بے زتبدیلی کہ لا غربیۃ
آفتاب از ذرہ کے مدہوش شد
شمع از پروانہ کے بیہوش شد

جسم احمد را تعلق بُد بداں
آن تغیّر آمتن باشد بداں
ہمچو رنجوری وہمچون خواب ودرد
جاں ازیں اوصاف باشد پاک وفرد
چوں نتانم در بگویم وصف جاں
زلزلہ افتد دریں کون ومکاں
نقشِ احمد زاں نظر بے ہوش گشت
بحر او از مہر کف پر جوش گشت
مہ ہمہ کف ست معطی نور پاش
ماہ را گر کف نباشد گو مباش
احمد ار بکشاید آں پر جلیل
تا ابد مدہوش ماند جبرئیل
چون گزشت احمد زسدرہ ومرصدش
وزمقام جبرئیل واز حدش
گفت اوراہین بپر اندر پیم
گفت رو رو کہ حریف تو نیم
باز گفتا پیم آی ومایست
گفت رو زیں پس مرا دستور نیست
باز گفت او را بیا اے پردہ سوز
من باوج خود نرفتم ہنوز
گفت بیروں زیں حد اے خوش فر من
گر زنم پرے بسوزد پر من

یعنی ایک روز جنابِ رسول ﷺ نے جبریل علیہ السلام سے فرمایا کہ جیسی آپ کی اصلی صورت ہے ایک مرتبہ ہم کو اسی طرح دکھلا دو، تا کہ ہم اس کو آنکھوں سے دیکھ لیں۔ یہ سن کر جبریل علیہ السلام نے فرمایا کہ آپ سے ہو نہ سکے گا اور اس کے دیکھنے کے متحمّل نہ ہوں گے اور چوں کہ حسِ جسمانی کمزور اور نازک ہے، اس لیے آپ پر اس کا دیکھنا شاق ہوگا۔ آپ نے فرمایا: خیر دکھلاؤ تو سہی! جسم کو یہ بھی معلوم ہو جائے گا کہ اس کی حس کس کس قدر کمزور اور ضعیف ہے! جب کہ آں حضرت ﷺ نے اصرار فرمایا تو انھوں نے اپنی وہ ہیئت جس سے پہاڑ پارہ پارہ ہو جاوے کسی قدر دکھلا دی، یعنی ان کے پر مشرق و مغرب کو گھیرے ہوئے تھے۔ اس صورت کو دیکھ کر مارے خوف کے جنابِ رسول اللہ ﷺ بے ہوش ہو گئے۔

پس جب کہ جبریل علیہ السلام نے آپ کے خوف زدہ اور بے ہوش ہونے کو دیکھا تو انھوں نے اپنی صورت فوراً بدل دی اور آ کر آپ کو گود میں لے لیا۔ (آدمی کے اندر حس جسمانی ہے جو کہ کمزور ہے اور دوسری ایک عالی شان مخلوق ہے سو) جنابِ رسول اللہ ﷺ کے اندر (بھی یہ دونوں باتیں تھیں، چناں چہ) وہ حس جسمانی جو مشاہدہ صورتِ جبریل کی تاب نہ لا سکی اور از خود رفتہ ہوگئی، وہ تو اس وقت مدینہ میں زیرِ زمین سو رہی ہے اور وہ عظیم الشان مخلوق جو کہ نہایت بہادر ہے اور ایسی مہیب شکلوں سے متاثر نہیں ہوتی، وہ بلا تغیّر کے مقعدِ صدق میں مقیم ہے (بے تغیّر ہم نے اس لیے کہا کہ) ایسے تغیّرات یعنی تغیّراتِ ناسوتیہ کو قبول کرنے والے اوصاف جسمانیہ ہوتے ہیں، نہ کہ روح جو کہ ایک روشن آفتاب اور ظلمات ناسوت سے منزہ ہے، وہ بے تغیّر و تبدل ہے، اس لیے کہ نہ وہ شرقی ہے نہ غربی، کیوں کہ شرق و غرب عالمِ خلق سے ہیں اور ارواح عالمِ امر سے اور جب کہ روحِ احمدی آفتاب ہے تو شکلِ جبریلی جو کہ اس کے مقابلہ میں ایک ذرہ ہے اس سے کیوں کر بے ہوش ہو سکتی ہے؟ اور جب کہ وہ ایک شمع ہے تو پروانہ سے کیوں کر بے ہوش ہو سکتی ہے؟ اس لیے کہا جاوے گا: جسمِ احمد ﷺ کو اس بے ہوشی سے تعلّق تھا نہ کہ روح کو، کیوں کہ تغیّر ناسوتی جسم ہی کا حصّہ ہے روح سے اُسے کوئی واسطہ نہیں، جیسے کہ بیماری نیند و تکلیف وغیرہ کہ یہ سب جسم سے متعلق ہیں، روح ان اوصاف

سے پاک صاف اور علیحدہ ہے۔

اب مولانا فرماتے ہیں کہ میں روح کے اوصاف بیان نہیں کرسکتا اور اگر اس کے اوصافِ عالیہ بیان کروں تو عالم میں ہل چل پڑ جائے، اس لیے کہ کوئی ان اوصاف کے سننے کی تاب نہیں لاسکتا۔ تو جسمِ احمد ﷺ اس نظر سے بے ہوش ہوا تھا نہ کہ روح۔ اور وجہ اس بے ہوشی کی یہ تھی کہ ان کا بحرِ روحِ محبّت دستِ حق سبحانہ سے پر جوش ہوکر تصرف فی الجسم سے غافل ہوگیا تھا۔ (اس پر اگر کوئی شبہ کرے کہ حضرت حق کے ہاتھ کہاں ہیں جس کی محبّت سے وہ بحر پر جوش ہوا تھا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ) چاند سراپا ہاتھ ہے، اس لیے کہ جو کام وہ ہاتھ سے کرتا، مثلاً دینا اور نور پھیلانا سو وہ اپنی ذات سے کرتا ہے، پس ایسی حالت میں اگر اس کے متعارف ہاتھ نہ ہو تو نہ سہی، پس اسی طرح کفِ حق سبحانہ کو سمجھ لو۔ (اس مضمون کو ختم کر کے آگے وہمِ تفضیلِ جبریل علیہ السلام برآں حضرت ﷺ کو دفع فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آں حضرت ﷺ کا صورتِ جبریل کو دیکھ کر بے ہوش ہوجانے کو دیکھ کر تم کو جبریل علیہ السلام کی آں حضرت پر فضیلت کا شبہ نہ ہونا چاہیے، کیوں کہ آپ تو ان کو دیکھ کر تھوڑی ہی دیر بے ہوش رہے تھے اور وہ بے ہوشی بھی جسمانی تھی نہ کہ روحانی، لیکن) اگر جنابِ رسول اللہ ﷺ اپنے روحانی عظیم الشان پروں کو کھول دیں (اور اپنے قوی عروجِ روحانی کو ظاہر فرمائیں) تو جبریل علیہ السلام ابدتک بے ہوش رہیں اور کبھی ہوش نہ آئے (آپ کے پروں کی فوقیت جبریل علیہ السلام کے پروں پر اس واقعہ سے ظاہر ہوگی کہ) جب آپ آں حضرت ﷺ سدرۃ المنتہیٰ سے آگے بڑھے اور جبریل علیہ السلام کے مقام اور ان کی حد سے تجاوز کیا (تو جبریل علیہ السلام اپنے مقام پر ٹھہر گئے، اس پر) آپ نے فرمایا کہ (جبریل کیوں ٹھہر گئے؟) میرے پیچھے پیچھے آؤ، اس پر انھوں نے جواب دیا کہ آپ ہی تشریف لے جائیں مجھے آگے اجازت نہیں ہے، آپ نے پھر فرمایا کہ میرے پیچھے چلے آؤ، اس کا بھی انھوں نے یہی جواب دیا کہ اب میں آپ کا ہم سفر نہیں ہوسکتا، آپ نے پھر فرمایا کہ میں ابھی اپنی اصلی بلندی پر نہیں پہنچا ہوں، چلے آؤ، اس پر انھوں نے عرض کیا کہ اگر میں اس حد سے آگے پروں کو حرکت دیتا ہوں تو فوراً میرے پر جل

جاویں گے۔ (بس اس سے تم سمجھ لو کہ دونوں کے پروں میں کیا نسبت ہے) انتهى المثنوي وشرحه الحبيبي.

یہی مضمون اجمال کے ساتھ دفترِ اول قبل سرخی زیافت تاویل رکیک میں لائے ہیں بقوله:

چوں معلم بود عقلش زابتدا
بعد ازاں شد عقل شاگردے ورا
عقل چوں جبریل گوید احمدا
گر یکے گامے زنم سوزد مرا
تو مرا بگذار ازیں پس پیش راں
حد من ایں بود اے سلطانِ جاں

رسالہ تخریجِ احادیث دفتر اول میں "خصائص کبری" سے یہ حدیث ان اشعار کے ذیل میں مذکور ہے: في الخصائص الكبرى في حديث طويل في حديث المعراج برواية ابن أبي حاتم: ثم انطلق بي، حتى انتهى إلى الشجرة، فغشيتني سحابة، فيها من كل لون، فرفضني جبريل، وخررت ساجدا لله تعالى. الحديث. اور اس واقعہ کے تتمہ کا جس میں خوفِ احتراق آیا ہے پتا اشعارِ مثنوی کے قبل مذکور ہے۔

فصل دوم

# در تحقیق سرِّ معراج بر منہاجِ حقیقت وطریقت

از وعظ ''الرفع والوضع'' کہ اس حقیقت سے بھی اصل مقصود طریقت ہے، یعنی اس حقیقت کی تحقیق سے متبع کو کیا سبق لینا چاہیے، جیسے کمالات وصفاتِ حق سے تخلق کا مضمون بزرگوں نے لکھا ہے، اس میں کمالِ معراجی سے تخلق ہے جس میں عمل ہے اطلاقِ آیت ﴿لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ﴾[1] پر۔

## وھذا تقریرہ

مقصود یہ ہے کہ حضور کی معراج سے کیا سبق ہم کو حاصل کرنا چاہیے تو سمجھیے کہ معراج کی حقیقت کیا ہے؟ لوگ معراج اس کو سمجھتے ہیں کہ حضور زمین سے آسمان پر تشریف لے گئے، تو خوب سمجھ لیجیے کہ یہ عروجِ آسمانی حقیقتِ معراج نہیں، بلکہ صورتِ معراج ہے۔ اور اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ صورت آپ کے کمالات میں سے نہیں، بلکہ مطلب یہ ہے کہ حقیقتِ معراج اسی صورت پر موقوف نہیں، بلکہ اس کا تحقق دوسری صورتوں سے بھی ہوسکتا تھا، گو جو صورت حضور ﷺ کے لیے متحقق ہوئی ہے وہ سب سے افضل واکمل ہے اور آپ معراج کی حقیقت وصورت دونوں کے جامع ہیں۔ اور یہاں سے ان لوگوں کی غلطی معلوم ہوگئی جو حضور ﷺ کے عروجِ صوری یعنی عروجِ آسمانی کا انکار کرتے ہیں اور اس معراج کو منامی یا کشفی بتلاتے ہیں، سو یہ بالکل نصوص کے خلاف ہے، بلکہ احادیثِ مشہورہ سے آپ کا آسمانوں پر تشریف لے جانا ثابت ہے۔ اور بیت المقدس تک تشریف لے جانا تو نصِ قرآنی سے ثابت ہے جس کا انکار بلا تاویل کفر ہے اور بتاویل، بدعت۔

ان منکرینِ معراجِ آسمانی کے پاس کچھ دلائل تو عقلی ہیں، کچھ نقلی۔ عقلی دلائل تو یہ ہیں

---

[1] احزاب: ۲۱۔

کہ اس سے افلاک میں خرق والتیام لازم آتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ فلاسفہ کے پاس خرق والتیام کے امتناع پر کوئی دلیل نہیں اور جب وہ دلائل پیش کریں گے اس وقت ان شاء اللہ ہم ان سب کا لغوو باطل ہونا ظاہر کردیں گے، چناں چہ متکلمین اس سے فارغ ہوچکے ہیں۔

دوسری دلیل یہ ہے کہ جس طرح حضور کی معراج کا قصّہ احادیث میں آتا ہے کہ آپ اتنے جلدی سیرِ سماوات سے فارغ ہوکر واپس آگئے کہ صبح بھی نہ ہونے پائی تھی، یہ محالات سے ہے کہ مکّہ سے بیت المقدّس تک اور پھر وہاں سے ساتویں آسمان تک آپ سیر کر آئیں اور یہ سارا قصّہ ایک رات کے تھوڑے سے حصّہ میں ہوجائے۔ ہم کہتے ہیں کہ اس میں استحالہ کی کیا بات ہے؟ ہاں! استبعاد ہوسکتا ہے، سووہ بھی بطورِ الزام کے اس طرح مدفوع ہے کہ تمہارے نزدیک زمانہ حرکتِ فلک الافلاک کا نام ہے، چناں چہ رات اور دن کا آنا، طلوع وغروب کا ہونا یہ سب حرکتِ فلک سے مرتبط ہے، اگر حرکتِ فلک موقوف ہوجائے تو جو وقت موجود ہوگا وہی رہے گا، اگر رات موجود ہوگی رات ہی رہے گی، دن موجود ہوگا دن ہی رہے گا، تو ممکن ہے کہ حق تعالیٰ نے اس رات حرکتِ فلک کو تھوڑی دیر کے لیے موقوف کردیا ہو اور اس میں کچھ تعجب نہیں، معزز مہمان کی عظمت ظاہر کرنے کے لیے دنیا میں بھی یہ قاعدہ ہے کہ جب بادشاہ کی سواری نکلتی ہے تو سڑک پر دوسروں کا چلنا بند کردیا جاتا ہے۔

ہم جب حیدرآباد گئے تو ایک دن دیکھا کہ پولیس کے سپاہی لوگوں کو سڑک پر چلنے سے روک رہے ہیں، اس وقت سڑک پر سناٹا چھایا ہوا تھا، معلوم ہوا کہ نواب صاحب کی سواری نکلنے والی ہے، اسی طرح حق تعالیٰ نے حضور کی عظمت ظاہر کرنے کے لیے اگر آسمان اور چاند سورج سب کی حرکت کو اس رات کچھ دیر کے لیے بند کردیا ہو کہ جو چیز جہاں ہے وہیں رہے، پس آفتاب جس جگہ تھا اسی جگہ رہا اور ستارے جہاں تھے وہیں رہے، کوئی بھی اپنی جگہ سے ہلنے نہ پایا، اس میں کیا استبعاد ہے؟! جب حضور معراج سے فارغ ہوگئے، پھر فلک کو حرکت کی اجازت ہوگئی تو اب ظاہر ہے کہ حرکتِ فلک جس جگہ سے موقوف ہوئی تھی وہیں سے شروع ہوگئی تو آپ کی سیر میں چاہے کتنا ہی وقت صرف ہوا ہو، مگر دنیا والوں کے اعتبار سے سارا قصّہ ایک

ہی رات میں ہوا، کیوں کہ حرکتِ زمانہ اس وقت موقوف ہو چکی تھی۔ اب اگر کوئی دوامِ حرکتِ فلک کا دعویٰ کرے تو وہ اس کے لزوم کو ثابت کرے، ان شاء اللہ ایک دلیل بھی قائم نہ کر سکے گا۔

دوسرا عاشقانہ جواب اس اشکال کا مولانا نظامی نے دیا ہے:

تن او کہ صافی تراز جان ماست
اگر آمد وشد بیک دم رواست

یعنی یہ بات سب کو معلوم ہے کہ خیالِ انسانی ذرا سی دیر میں بہت دور پہنچ جاتا ہے، چناں چہ آپ اس وقت عرش کا تصور کیجیے تو ایک منٹ سے بھی کم میں عرش پر خیال پہنچ جائے گا۔ خیال کی حرکت بہت سریع ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ خیال روح کی ایک قوت ہے اور روح نہایت لطیف چیز ہے، وہ مادیات کی طرح کثیف نہیں، اس لیے اس کی سیر میں کوئی حاجب ومانع نہیں ہوتا، تو مولانا نظامی فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کا بدن مبارک تو ہمارے خیال سے بھی پاکیزہ تر ہے۔ جب خیال ذرا سی دیر میں کہیں سے کہیں پہنچ جاتا ہے تو آپ کا جسمِ اطہر زمین سے آسمان تک اور وہاں سے عرش تک ذرا سی دیر میں ہو آئے تو اس میں تعجب کی بات کیا ہے؟

ایک دلیلِ عقلی فلاسفہ جدید پیش کیا کرتے ہیں کہ ہوا کے طبقہ سے اوپر جو خلا وفضا ہے اس میں ہوا نہ ہونے کے سبب کوئی متنفّس زندہ نہیں رہ سکتا، تو آپ اس میں سے اگر گزرتے، زندہ کیسے رہتے؟ مگر انھوں نے یہ نہ دیکھا کہ بعدِ تسلیم اس استلزام کے یہ اس وقت ہے جب متنفّس کو اس میں کچھ مکث بھی ہو، چناں چہ آگ کے اندر سے اگر جلدی جلدی ہاتھ کو نکالا جائے تو آگ کا اثر نہیں ہوتا، پس آپ اگر نہایت سرعت کے ساتھ اس خلا میں سے گزر جائیں تو وہ عدمِ تنفّس میں مؤثر نہ ہوگا۔

اور دلیلِ نقلی ان منکرین کے پاس حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا قول ہے: واللہ! ما فقد جسد محمد ﷺ في ليلة الإسراء کہ بخدا! شبِ معراج میں حضور ﷺ کا جسم مفقود یعنی غائب نہیں ہوا۔ اس کا جواب بعض بزرگوں نے تو یہ دیا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا

اس وقت حضور ﷺ کے گھر میں کہاں تھیں (نیز اس وقت ان کی عمر بہت کم تھی، شاید چار پانچ سال کی ہوں اور اگر معراج سنہ ۵ نبوت میں ہوئی ہو جیسا کہ زہری کا قول ہے تو وہ اسی سال پیدا ہوئی ہوں گی۔ جامع) (اس لیے اجلۂ صحابہ کی روایت اس واقعہ میں ان کی روایت سے مقدم ہے، مگر اس کا حاصل بظاہر یہ ہوا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بے تحقیق ایک بات فرما دی، ہم حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا پر یہ گمان نہیں کر سکتے، نہ کسی صاحبِ ادب کو ایسی جرأت ہو سکتی ہے، یہ مانا کہ وہ اس وقت حضور کے گھر میں موجود نہ تھیں اور کمسن بھی تھیں، مگر جو بات وہ فرما رہی ہیں وہ تو عقل وبلوغ کے زمانے میں ان سے صادر ہوئی ہے اور ایسے وقت میں وہ بدونِ تحقیق کے کوئی بات نہیں فرما سکتیں، یقیناً تحقیق کے بعد فرما رہی ہیں، ہاں! یہ ممکن ہے کہ کسی دوسرے واقعہ کی نسبت فرماتی ہوں، کیوں کہ معراج میں تعدد ہے تو پھر کچھ بھی مضر نہیں۔ میرے ذہن میں اس کا جو جواب آیا ہے، وہ بہت لطیف ہے، وہ یہ کہ فقدان کے دو معنی ہیں: ایک تو چیز کا اپنی جگہ سے گم ہو جانا، ہٹ جانا، دوسرے تلاش کرنا، چناں چہ دوسرے معنی میں فقدان کا استعمال نص میں بھی آیا ہے: ﴿قَالُوْا وَاَقْبَلُوْا عَلَيْهِمْ مَّاذَا تَفْقِدُوْنَ﴾[1] یعنی برادرانِ یوسف علیہ السلام نے متوجہ ہو کر ندا کرنے والوں سے کہا کہ تم لوگ کس چیز کو تلاش کرتے ہو؟ یہاں فقدان کے معنی طلب ہی کے زیادہ ظاہر ہیں۔

پس حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے اس ارشاد کا مطلب صاف ہے کہ حضور ﷺ اتنی دیر تک گھر سے غائب نہیں رہے کہ آپ کی تلاش کی جاتی۔ یہ مطلب نہیں کہ آپ ساری رات میں اپنے گھر سے جدا ہی نہیں ہوئے، وہیں رہے، تاکہ اس سے معراجِ منامی یا کشفی پر استدلال کیا جائے، بلکہ مطلب یہ ہے کہ آپ گھر سے جدا تو ہوئے مگر زیادہ دیر نہیں لگی جس میں گھر والوں کو پریشانی ہوئی ہو اور تلاش کی نوبت آئی ہو۔ غرض اس میں شک نہیں کہ حضور ﷺ کو معراجِ جسمانی ہوئی اور آپ اس جسم سے آسمانوں پر تشریف لے گئے، اس کا انکار ہرگز نہیں ہوسکتا اور

[1] یہ معنی مجازِ مرسل ہیں إطلاقًا للملزوم علی اللازم، کیوں کہ عادتاً فقدان کے لیے طلب لازم ہیں، اسی بنا پر بعض تفاسیر میں اس کی تفسیر تطلبون سے کی ہے، والتفصیل في حاشیة وعظ "الرفع والوضع".

یقیناً یہ صورتِ عروج حضور کا بڑا کمال ہے، مگر معراج کو ایسی صورت میں منحصر نہ سمجھنا چاہیے اور نہ محض عروجِ آسمانی کے ساتھ حقیقتِ معراج کو مخصوص کرنا چاہیے، بلکہ اس کی حقیقت اس عروج کے علاوہ دوسری چیز ہے اور وہ قربِ الٰہی ہے، جس کی ایک صورت یہ بھی تھی جو حضور کو پیش آئی ہے اور یہ اکمل صورت ہے، مگر اس صورت کے علاوہ ایک دوسری صورت سے بھی اس حقیقت کا تحقق ہوسکتا ہے، کیوں کہ قربِ الٰہی جو حقیقتِ معراج ہے کسی خاص صورت میں منحصر نہیں۔ پس سمجھنا چاہیے کہ قربِ الٰہی کبھی بصورتِ عروج ہوتا ہے اور کبھی بصورتِ نزول اور کبھی دونوں طرح مجتمع ہو جاتا ہے، چناں چہ حضور ﷺ کو معراجِ عروجی اور نزولی دونوں ہوئی ہیں، اس لیے کہ قربِ الٰہی جیسا کہ بوقتِ عروج آپ کو حاصل ہوا ہے نزول کے وقت بھی حاصل تھا، بلکہ یہ قرب پہلے سے زیادہ تھا جیسا عنقریب آتا ہے، اور بعض انبیا کو صرف عروجی معراج ہوئی ہے، جیسا ادریس علیہ السلام کے متعلق ﴿وَرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا﴾[1] کی تفسیر میں بعض علما نے یہ بیان کیا ہے کہ وہ زندہ دنیا سے آسمان کی طرف اٹھائے گئے، اسی کو ایک عارف نے کہا ہے:

بمیر اے دوست پیش از مرگ اگر می زندگی خواہی
کہ ادریس از چنیں مردن بہشتی گشت پیش از ما

پھر اس کے بعد ان کو نزولی معراج نہیں ہوئی۔ اور جیسا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اسی طرح معراج ہوئی ہے اور اس کے بعد ابھی تک نزول نہیں ہوا، مگر آخر زمانہ میں نزول ہوگا۔ اور یونس علیہ السلام کو نزولی معراج ہوئی ہے۔ اس کو مولانا رومی نے سمجھا ہے، واقعی بڑے محقق ہیں۔ بیان اس کا یہ ہے کہ مولانا نے ''مثنوی'' دفتر سوم میں ایک مقام پر حدیث: لا تفضلوني على يونس بن متى کی تفسیر میں لکھا ہے:

گفت پیغمبر کہ معراج مرا
نیست از معراج یونس اجتبا
آنِ من بالا وآن او بنشیب
زاں کہ قربِ حق برون ست از حسیب

[1] مریم: ۵۷۔

قرب تر پائیں بہ بالا رفتن ست
قربِ حق از حبس ہستی رستن ست

اس تفسیر میں اشارہ اس طرف ہے کہ حدیث عام ہے جس میں وہ سب امور داخل ہیں جن میں تفضیل سے وہم تنقیص ہوسکتا ہے۔ پس مطلب حدیث کا یہ ہوا کہ جن باتوں میں تم کو میری فضیلت اور یونس علیہ السلام کے نقص کا شبہ ہوا اس میں مجھ کو یونس علیہ السلام پر فضیلت نہ دو جن میں قصّہ معراج بھی داخل ہے کہ حضور تو ساتوں آسمانوں پر تشریف لے گئے آپ کو اس طرح معراج ہوئی اور یونس علیہ السلام عرصہ تک مچھلی کے پیٹ میں رہے۔ ظاہر بینوں کو ان کی یہ حالت ناقص معلوم ہوتی ہے، مولانا فرماتے ہیں کہ ان کی یہ حالت ناقص نہ تھی، بلکہ یہ یونس علیہ السلام کی معراج تھی جو بصورتِ نزول واقع ہوئی۔

پس حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج کو یونس علیہ السلام کی معراج پر فضیلت نہ دو (یعنی ایسی فضیلت جس سے وہم ان کے نقص کا ہو) اور یہ مت سمجھو کہ معراج صرف حضور ہی کو ہوئی ہے، یونس علیہ السلام کو نہیں ہوئی ایسا نہیں ہے، بلکہ ان کو بھی ہوئی۔ مچھلی کے پیٹ میں ان کا جانا یہ بھی معراج ہی تھی، کیوں کہ معراج کی حقیقت ہے قربِ حق اور وہ دونوں جگہ موجود ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو قربِ حق اور صورت سے ہوا، عروجاً بھی اور نزولاً بھی، اور یونس علیہ السلام کو قربِ حق اور صورت سے حاصل ہوا کہ وہ دریا میں غرق ہوئے اور مچھلی کے پیٹ میں رہے، جس کا قصّہ مشہور ہے کہ انھوں نے اپنی قوم کو عذابِ الٰہی سے ڈرایا اور فرمایا کہ ایمان لے آؤ! ورنہ اتنی مدت میں عذاب نازل ہوگا۔ جب وہ مدت قریب آئی تو آپ اس خیال سے کہ یہاں عذاب نازل ہوگا وہاں سے چل پڑے، مگر حق تعالیٰ سے صریح اذن نہیں لیا۔ اور یہاں یہ قصّہ ہوا کہ جب وہ تاریخ آئی، عذاب کی آمد شروع ہوئی، یہ آثار دیکھ کر لوگ گھبرائے اور ایمان پر آمادہ ہوئے اور یونس علیہ السلام کو تلاش کیا کہ ان کے ہاتھ پر ایمان لاویں، یہ نہ ملے تو انھوں نے کہا کہ اگر یونس علیہ السلام نہیں ہیں تو کیا ہوا؟ ان پر اور حق تعالیٰ پر ایمان لانا تو ممکن ہے، چناں چہ ایمان لے آئے اور عذاب ٹل گیا۔

یونس علیہ السلام لوگوں سے اس بستی کا حال پوچھتے رہتے تھے، جب کسی نے عذاب کی خبر نہ سنائی اور پورا واقعہ معلوم نہ ہوا تو آپ کو خیال ہوا کہ اب اگر واپس بستی میں جاؤں گا تو وہ لوگ جھٹلائیں گے کہ تمہارے قول کے موافق عذاب تو نہ آیا، اس شرمندگی کی وجہ سے واپس نہ ہوئے، بڑھے چلے گئے، راستے میں دریا پڑا اور آپ کشتی میں سوار ہوئے، چلتے چلتے وہ کشتی چکر کھانے لگی۔ ملاح نے کہا: معلوم ہوتا ہے کہ اس کشتی میں کوئی غلام اپنے آقا سے بھاگا ہوا سوار ہے، اس وقت یونس علیہ السلام نے فرمایا کہ ہاں بھائی! میں اپنے آقا سے بدون پوچھے بھاگ آیا ہوں، مجھے دریا میں ڈال دو، لوگوں نے ان کی صورت سے نیکی اور بزرگی کے آثار دیکھ کر اس کلام میں شبہ کیا، بالآخر قرعہ اندازی ہوئی، جس میں یونس علیہ السلام ہی کا نام نکلا، چناں چہ حق تعالیٰ فرماتے ہیں: ﴿فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِينَ ۝﴾[1] یونس علیہ السلام نے قرعہ اندازی کی تو وہی ہارے، پس لوگوں نے ان کو دریا میں ڈال دیا، وہاں ایک بہت بڑی مچھلی تھی، اس نے بحکمِ حق آپ کو نگل لیا اور قعرِ دریا میں پہنچی، چالیس دن اس کے پیٹ میں رہے، مگر ہضم نہیں ہوئے، حق تعالیٰ نے حفاظت فرمائی۔ مولانا اس کو معراج قرار دے کر فرماتے ہیں:

قرب نے بالا وپستی رفتن است
قربِ حق از حبسِ ہستی رستن است

یعنی حق تعالیٰ کے قرب کی حقیقت مکانی ارتفاع نہیں، بلکہ یہ ہے کہ بندہ اپنی ہستی کی قید سے چھوٹ جائے، اس کا یہ مطلب نہیں کہ زہر کھالے یہ تو بڑا سستا قرب ہے، جو ایک پیسے کے سنکھیے سے حاصل ہوسکتا ہے، سو یہ قیدِ ہستی سے چھوٹنا نہیں، بلکہ اس میں تو قیدِ ہستی کے موجود ہونے کی دلیل ہے، کیوں کہ خودکشی حرام ہے اور خلاف مرضی حق پر پیش قدمی کرنا قیدِ ہستی یعنی دعوی وزعم استقلالِ ہستی کی علامت ہے، بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ دعوی ہستی کو چھوڑ دے، اپنے کمالات سے نظر اٹھ جائے، اپنے ارادہ کو ارادۂ حق میں فنا کردے۔ بس یہ ہے قرب کی حقیقت جس کا حاصل یہ ہے کہ اپنے اوپر نظر نہ رہے۔ حاصل یہ کہ تم خود ہی قرب

---

[1] صافات: ۱۴۱۔

حق سے اپنے حاجب ہو، اس کو مرتفع کرو، اس کو عارف فرماتے ہیں:

میان عاشق ومعشوق ہیچ حائل نیست

تو خود حجاب خودی حافظ از میان برخیز

اور اس کو حضرت شاہ بوعلی قلندر فرماتے ہیں:

غیرت از چشم برم روئے تو دیدن ندہم

گوش را نیز حدیثِ تو شنیدن ندہم

بلکہ ہمہ تن مشاہدۂ حق میں فنا ہو جائے کہ نہ اپنے کان کو اپنا کان سمجھے، نہ اپنی آنکھ کو اپنی آنکھ سمجھے، بس وہ حال ہو جائے **بي يبصر وبي يسمع**. حضرت بایزید بسطامی قدس سرہ نے حق تعالیٰ کو خواب میں دیکھا، عرض کیا: **یارب، دلني إلى قرب الطریق إلیك** اے اللہ! مجھے اپنے تک پہنچنے کا نزدیک تر راستہ بتلا دیجیے۔ جواب میں ارشاد ہوا: **یا أبا یزید، دع نفسك وتعالى** یعنی اے بایزید! بس اپنے نفس کو چھوڑ دو اور چلے آؤ (یعنی اتباعِ نفس کو)۔ سبحان اللہ! کیا نزدیک راستہ بتلایا گیا ہے! اور یہی مراد ہے صوفیہ کے اس قول میں کہ مرید کو چاہیے کہ شیخ کے ہاتھ میں اپنے آپ کو ایسا سپرد کر دے **کالمیت في ید الغسال**. یعنی جیسے مردہ غسال کے ہاتھ میں ہوتا ہے کہ وہ جس طرف چاہتا ہے اس کو پلٹ لیتا ہے وہ کچھ نہیں کہتا، اسی طرح مرید کو ہونا چاہیے کہ شیخ کے ارادے میں اپنی رائے واختیار اور قصد کو فنا کر دے، اور وہ اگر جگا دے تو جاگے، سلا دے تو سو رہے، نفلوں کا حکم کرے تو نفلیں پڑھے، منع کر دے تو چھوڑ دے، بشرطیکہ وہ خلافِ شرع کا امر نہ کرے، اگر شیخ کامل ہے تو وہ ایسا کرنے ہی کیوں لگا؟ اور اگر ناقص ہے تو ایسے شیخ ہی کو سلام کرنا چاہیے۔

جب مرید شیخ کے ہاتھ میں اپنے کو اس طرح سپرد کر دیتا ہے تو پھر اس کو خدا تعالیٰ کے بھی یہی تسلیم نصیب ہو جائے گی، اور ایک وہ وقت آئے گا کہ یہ آسانی کے ساتھ اپنے ارادہ واختیار کو ارادۂ خداوندی میں فنا کر دے، یہی ہے قربِ حق اور یہی قربِ حق حقیقت ہے معراج کی۔ اور ظاہر ہے کہ قربِ حق تمام انبیا علیہم السلام کو حاصل تھا تو حقیقی معراج سب کو حاصل تھی، گو

بعض کو صوری نہ ہوئی ہو اور ادریس علیہ السلام کو تو ایک قول پر صوری بھی ہوئی ہے اور مولانا رومی کی تحقیق کے موافق یونس علیہ السلام کو نزولی معراج ہوئی ہے، پس ان کو اس طرح قرب ہوا کہ اوپر سے نیچے بلائے گئے اور حضور کو اس طرح قرب ہوا کہ نیچے سے اوپر بلائے گئے۔ اور یہ ضروری نہیں کہ معراج بصورتِ نزول ناقص ہوا کرے، تاکہ اس بنا پر معراجِ یونسی علیہ السلام کو معراجِ محمدی سے مفضول کہا جاوے، گو دوسرے دلائل سے آپ کی معراج سب معراجوں سے افضل ہے، مگر محض نزول کو ناقص ماننا اس کی بنا نہیں ہے، بلکہ صوفیہ کا تو مقولہ یہ ہے کہ عروج سے نزول افضل ہے، چناں چہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے معراج میں ایک تو آپ کی حالتِ عروجی تھی جب کہ آپ نیچے سے اوپر کو جارہے تھے، اور ایک حالتِ نزولی تھی جب کہ آپ اوپر سے نیچے کو آرہے تھے۔

صوفیہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نزولی حالت آپ کی پہلی حالت سے اکمل تھی اور اس سے یہ مت سمجھنا کہ میں یونس علیہ السلام کے نزول کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عروج پر ترجیح دے رہا ہوں، ہرگز نہیں، بلکہ میرا مطلب یہ ہے کہ حضور کو جو کبھی نزول اور کبھی عروج ہوا ہے تو ان دونوں میں آپ کے عروج سے آپ کا نزول افضل تھا، باقی آپ کا عروج دوسرے دلائل سے ایسا اکمل ہے کہ وہ دوسروں کے نزول سے بھی افضل ہے، مگر اس سے یہ تو معلوم ہوگیا کہ نزول فی نفسہ نقص نہیں، غرض حضور کی معراجِ عروجی تو کامل ہے اور آپ کی معراجِ نزولی اکمل ہے، سو ان میں فرق کامل اکمل کا ہے ناقص کامل کا نہیں، کیوں کہ آپ کی جو حالت بھی ہے وہ کمال سے خالی نہیں، گو بعض حالتیں بعض سے زیادہ کامل ہوں، مگر ناقص کوئی نہیں۔ اور آپ کی معراجِ نزولی کا معراجِ عروجی سے افضل ہونا صرف صوفیوں کے قول ہی سے ثابت نہیں، بلکہ اس پر دلائل موجود ہیں۔

**ایک دلیل:** تو یہ ہے کہ معراج کی غایت حق تعالیٰ نے رؤیتِ آیات بیان فرمائی ہیں، چناں چہ سورۂ نجم میں تو فرمایا ہے ﴿لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى﴾[1] اور سورۂ اسرا میں فرمایا

[1] نجم: ۱۸۔

ہے: ﴿لِنُرِيَهُ مِنْ اٰيٰتِنَا﴾ اور ظاہر ہے کہ حضور کو آیات دکھلانے سے دو فائدے ہو سکتے ہیں: ایک تو یہ کہ آپ کی معرفت زیادہ ہو، دوسرے یہ کہ آپ خود دیکھ کر دوسروں کو بتلا دیں۔

خلاصہ یہ کہ معراج سے دو مقصود تھے: ایک یہ کہ رؤیتِ آیات وازدیادِ علوم سے آپ کی تکمیل ہو، دوسرے یہ کہ ان علوم سے آپ دوسروں کی تکمیل کریں۔ پہلا فائدہ لازمی ہے اور دوسرا فائدہ متعدی ہے۔ اور ظاہر ہے کہ جو وقت فائدۂ متعدیہ کے ظہور کا ہوگا وہ فائدۂ لازمہ کے وقت سے افضل ہوگا، کیوں کہ بعثتِ رسول سے اصل مقصود افادۂ خلائق ہی ہے، نیز دوسروں کی تکمیل سے خود رسول کے درجات میں بھی ترقی ہوتی ہے، اور ظاہر ہے کہ فائدۂ متعدیہ کا ظہور بعد نزول کے ہوا تو نزول کا عروج سے افضل ہونا ثابت ہوگیا۔

دوسری دلیل: یہ آیت ہے: ﴿وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ۝﴾[1] اس کا بیان یہ ہے کہ ایک مرتبہ کچھ دنوں نزولِ وحی میں توقف ہوگیا اور کفار نے طعن کیا تو اس سے رسول اللہ ﷺ پر رنج وغم کا اثر ہوا اور آپ پر حالتِ قبض طاری ہوگئی تو بعد میں حق تعالیٰ نے آپ کی تسلی فرمائی اور سورۂ ضحیٰ نازل ہوئی۔ جس میں اول ان آیاتِ قدرت کی قسم کھائی گئی ہے جن کو اس حالت سے خاص مناسبت ہے، فرماتے ہیں ﴿وَالضُّحٰى ۝ وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ۝ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى ۝﴾[2] قسم ہے دن کی اور رات کی جب کہ وہ قرار پکڑ لے۔ اس جگہ رات اور دن کی قسم بہت ہی مناسب ہے، کیوں کہ دن مشابہ ہے حالتِ بسط کے اور رات مشابہ ہے حالتِ قبض کے، وجہ تشبیہ ایک تو یہ ہے کہ حالتِ بسط میں انوار کا توارد ہوتا ہے، اور دن بھی محلِ نور ہے اور حالتِ قبض میں وہ انوار نہیں رہتے تو وہ رات کے مشابہ ہے۔

دوسری یہ کہ جس طرح دن میں کاروبار زیادہ ہوتے ہیں اسی طرح حالتِ بسط میں سالک سے کام زیادہ ہوتا ہے اور حالتِ قبض میں کسی کام کو جی نہیں چاہتا، نہ نماز میں دل لگتا ہے، نہ ذکر میں، نہ تلاوت میں، تو قبض میں کام کم ہو جاتا ہے، وہ رات کے مشابہ ہے کہ اس میں بھی کاروبار بند ہو جاتے ہیں، حق تعالیٰ نے اس جگہ رات اور دن کی قسم سے مقام کی یعنی

[1] ضحیٰ:۴۔ [2] ضحیٰ:۱-۳۔

جوابِ قسم ﴿مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی O﴾ کی حقیقت بتلادی، جس کا حاصل یہ ہے کہ سالک پر ان دونوں حالتوں کا آنا ایسا ہے جیسے لیل ونہار کا تعاقب، بس جس طرح دن کے بعد رات آجانا غیر مقبول ہونے کی علامت نہیں، اسی طرح بسط کے بعد کہ تواترِ وحی ہے قبض کا آنا کہ توقفِ وحی ہے غیر مقبول ہونے کی علامت نہیں، بلکہ جس طرح ہم نے عالم میں لیل ونہار کا اختلاف حکمت کے لیے رکھا ہے، یوں ہی سالک پر بسط وقبض کا تعاقب حکمت کے لیے مقرر کیا ہے، پس قبض سے پریشان نہ ہونا چاہیے۔

نیز اس میں قبض کی ایک حکمت کی طرف بھی اشارہ ہوگیا کہ جس طرح دن میں اگرچہ کاروبار زیادہ ہوتا ہے، مگر مخلوق کی راحت وآرام کے واسطے رات کا آنا بھی ضروری ہے، اگر رات نہ آوے تو کاروبار کا تعب زائل نہ ہوسکے گا، راحت وآرام کے لیے دن موضوع نہیں اس کے واسطے رات ہی کا وقت مناسب ہے، اسی طرح گو بسط میں سالک سے کام زیادہ ہوتا ہے، مگر اس کام کے دوام کے لیے قبض کی بھی ضرورت ہے، اگر ہمیشہ بسط ہی رہے تو ایک نہ ایک دن کام کرتے کرتے اکتا جائے گا، اس لیے ہم قبض کی حالت مسلط کردیتے ہیں، تاکہ یہ زیادہ کام نہ کرے، تھوڑے ہی پر اکتفا کرے اور قدرے آرام مل جائے، پھر قبض رفع ہونے کے بعد جو بسط آئے گا تو اس کو پہلے سے زیادہ نشاط عمل میں ہوگا، اسی طرح پر قبض وبسط کے تعاقب سے یہ ہمیشہ کام کرتا رہے گا۔ اسی کو عارف فرماتے ہیں:

از دستِ ہجر یار شکایت نمے کنم
گر نیست غیبتے نہ دہد لذتے حضور

اس معنی خیز قسم کے بعد جواب ارشاد فرماتے ہیں: ﴿مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی O﴾[1] آپ کے پروردگار نے نہ آپ کو چھوڑا اور نہ وہ آپ سے ناراض ہے۔ آپ بےفکر رہیں، اس میں تسلی تو ہوگئی، مگر یہاں ایک شبہ آپ کو ہوسکتا تھا، وہ یہ کہ گو قبض وبسط لیل ونہار کی طرح متعاقب ہیں اور قبض سے مجھے کچھ تنزل نہیں ہوا، مگر بظاہر بسط اس سے افضل ہے، کیوں کہ

[1] الضحیٰ: ۳۔

موافق للطبع ہے، اس میں کام بھی زیادہ ہوتا ہے، توجہ بھی اس میں عالمِ بالا کی طرف زیادہ رہتی ہے تو بسط میں ترقی زیادہ ہوتی ہوگی، گو قبض میں بھی خود قبض کے سبب سے تنزل نہ ہوتا ہو، مگر ترقی بھی تو بسط کے برابر نہیں ہوتی ہوگی۔ آگے اس شبہ کا جواب دیتے ہیں: ﴿وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ۝﴾[1] یعنی کل حالة آخرة لك خیر من الحالة الأولی یعنی آپ کی ہر پچھلی حالت ہر پہلی حالت سے افضل ہے، اس لیے زمانۂ قبض کی حالت آپ کی اس بسط کی حالت سے افضل تھی جو اس سے پہلی تھی، اور جب وہ پہلی حالت سے افضل تھی تو اس میں بھی ترقی بند نہیں ہوئی، بلکہ برابر آپ کو ترقی ہو رہی ہے اور یہ جواب ایسا ہے جیسا کہ واقعۂ تحویلِ قبلہ میں حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ﴿وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِيْعَ اِيْمَانَكُمْ﴾ جب بیت المقدس سے پھر کعبہ کی طرف قبلہ محول کیا گیا تو بعض صحابہ کو شبہ ہوا کہ جتنے دِنوں ہم نے بیت المقدس کی طرف نماز پڑھی ہے شاید ان میں ثواب کم ملا ہوگا، کیوں کہ تحویل سے معلوم ہوا کہ اصلی قبلہ تو کعبہ تھا اور وہ قبلہ عارضی تھا اور اصلی قبلہ اور عارضی میں فرق ضرور ہے تو جو نمازیں عارضی قبلہ کی طرف ہم نے پڑھی ہیں ان میں کم ثواب ہوا ہوگا۔ حق تعالیٰ نے اس شبہ کا جواب دیا کہ ہم ایسے نہیں ہیں کہ تمہاری طاعاتِ سابقہ کا ثواب کم کر دیں یا ضائع کر دیں، کیوں کہ تم نے تو بہر حال ہمارے حکم کی اطاعت کی ہے، تم کو تو عارضی و اصلی ہونا معلوم نہ تھا، اس لیے ثواب بھی تم کو کم نہیں ملا، بلکہ ان نمازوں میں بھی پورا ہی ثواب ملا ہے۔

اسی طرح حضور کو ارشاد ہے کہ قبض و بسط ہماری طرف سے ہے اور آپ کے فعل کو اس میں کچھ دخل نہیں تو آپ کو حالتِ قبض میں بھی ترقی ہوتی رہتی ہے، ترقی میں کمی نہیں، خصوصاً جب کہ ہم نے آپ کو ﴿قُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا﴾[2] کی تعلیم دی ہے (اور ہمارا یہ دعا تعلیم کرنا علامتِ اجابت ہے) تو آپ کو ہر وقت ترقی ہوتی رہتی ہے اور آپ کی ہر پچھلی حالت پہلی حالت سے افضل ہوتی ہے۔ پس جس بسط کے بعد قبض آیا ہے یہ قبض پہلے بسط سے افضل ہے، اور اس قبض کے بعد جو بسط آئے گا وہ اس قبض سے افضل ہوگا اور حضور کی تو بڑی شان ہے!

---

[1] ضحیٰ: ۴۔ [2] طٰہٰ: ۱۱۴۔

حضراتِ صوفیہ نے ہر عارف کے متعلق یہی فرمایا ہے کہ عارف کی ہر حالتِ آئندہ ہر حالتِ گزشتہ سے افضل ہوتی ہے، کیوں کہ وہ ہر دم ترقی کرتا رہتا ہے۔ اسی کو فرماتے ہیں:

سیرِ زاہد ہر مہے یک روزہ راہ

سیرِ عارف ہر دمے تا تختِ شاہ

غرض جب عارف کو ہر دم ترقی ہوتی رہتی ہے تو اس کو قبض سے پریشان نہ ہونا چاہیے، بلکہ اس کو حالتِ نزول پر محمول کرنا چاہیے اور یہ سمجھ لے کہ یہ نزول پہلے عروج سے افضل ہے اور اس کے بعد جو عروج ہوگا، یعنی بسط وہ اس نزول سے افضل ہوگا۔ تو اب واقعۂ معراج سے جو سبق ہم کو حاصل ہوا وہ دو باتیں ہیں: ایک یہ کہ معراج کی حقیقت قربِ الٰہی ہے اور وہ سب انبیا کو حاصل ہے۔ تو یہ نہ کہنا چاہیے کہ معراج صرف حضور ہی کو ہوئی ہے اور کسی نبی کو نہیں ہوئی، نہیں! بلکہ معراج سب کو ہوئی ہے، ہاں! اجمالاً اس کہنے کا مضائقہ نہیں کہ حضور کی معراج اوروں کی معراج سے افضل واکمل ہے، وہ بھی اس طرح سے کہا جاوے جس میں دوسرے انبیا کی معراج کی تنقیص نہ ہو، بلکہ صرف حضور کی افضلیت واکملیت کا بیان ہو اور معراج ہی کی کچھ تخصیص نہیں، مطلقاً تمام احوال ومقاماتِ انبیا میں تفصیلی فضیلت جب تک منصوص نہ ہو بیان نہ کرنا چاہیے، جیسا عام لوگوں کی عادت ہے۔ اور غضب ہے کہ بعض مصنفین بھی جن پر معقول کا غلبہ ہے اس مرض میں مبتلا ہیں، میرا تو ایسی باتوں سے رونگٹا کھڑا ہوتا ہے۔ مثلاً:

معراج ہی کے بارے میں اجمالاً یہ کہنے کا مضائقہ نہیں کہ حضور کی معراج دیگر انبیا کی معراج سے افضل واکمل ہے، کیوں کہ آپ سید الانبیا ہیں، آپ کو حق تعالیٰ سے جس درجہ قرب ہے وہ سب کے قرب سے بڑھا ہوا ہے اور معراج کی حقیقت قرب ہی ہے اور تفصیل کر کے یوں مت کہو کہ حضور کی معراج یونس علیہ السلام کی معراج سے اس لیے افضل ہے کہ آپ نیچے سے اوپر بلائے گئے اور وہ اوپر سے نیچے بلائے گئے، کیوں کہ میں بتلا چکا ہوں کہ نزول بنفسہٖ وجہِ نقص نہیں، بلکہ نزول تو ہر صاحبِ عروج کا اس کے عروج سے افضل ہوتا ہے، گو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ یونس علیہ السلام کا نزول حضور کے عروج سے افضل ہو، مگر تاہم یہ تو معلوم ہوگیا کہ نزول فی

نفسہ سببِ نقص نہیں۔ اور اگر نزول کو علی الاطلاق نقص کہا جاوے تو نعوذ باللہ! آپ حق تعالیٰ کے لیے بھی نقص کو ثابت کریں گے، کیوں کہ وہاں بھی نزول ثابت ہے۔ حدیث میں ہے:

ينزل[1] ربنا تبارك وتعالى كل ليلة إلى السماء الدنيا پس نہ عروج علی الاطلاق افضل ہوا نہ نزول، بلکہ جس کو جو عطا ہو جائے وہی افضل ہے۔

ایک سبق تو یہ ہوا اور اس مقام پر چند تنبیہات ہیں:

اول: اوپر سے نیچے آنے کو جو معراجِ نزولی کہا گیا ہے نہ صرف مکان کے اعتبار سے، بلکہ حقیقتِ نزول کے اعتبار سے، مگر اتفاق سے وہ حقیقت اس صورت کے ساتھ مقرون ہوگئی۔

دوم: کسی نبی یا ولی کے کسی عروج کو جو اس کے کسی نزول سے افضل کہا گیا ہے اس سے اس کلیہ میں شبہ نہ کیا جاوے کہ نزول افضل ہوتا ہے، کیوں کہ عروج کا افضل ہونا باعتبارِ بعض خصوصیاتِ مقصودہ کے ہوتا ہے۔

سوم: یونس علیہ السلام کا نیچے جانا نزول کہا گیا ہے اور نزول کی افضیلت باعتبار توجه إلى الخلق للإفادة کے قرار دی گئی ہے، سو اس وقت یہ افادہ کہاں تھا؟ جواب یہ ہے کہ ایک وجہ نزول کے افضل ہونے کی غلبۂ انکسار وافتقار بھی ہے، سو یہ حاصل تھی اور قبض کا انفع ہونا بسط سے اسی اعتبار سے کہا جاتا ہے۔

دوسرا سبق اس واقعۂ معراج سے سالکین کو یہ حاصل ہوا کہ وہ جو اپنے حالات کا فیصلہ خود کرلیا کرتے ہیں، یہ ان کی غلطی ہے، مثلاً پہلے ذکر میں جی لگتا تھا، خطرات نہ آتے تھے، انوار کی کثرت تھی، اسی کو وہ افضل حالت سمجھتے ہیں، پھر خطرات آنے لگے، انوار میں کمی ہوگئی تو اب سمجھتے ہیں کہ ہم مردود ہوگئے، خبر بھی ہے کہ وہ عروج کی حالت تھی اور یہ نزول کی حالت ہے۔ اور معراج کی حقیقت آپ کو معلوم ہو چکی ہے کہ معراج کبھی عروج سے ہوتی ہے، کبھی نزول سے ہوتی ہے اور دونوں حالتیں مقبول ہیں، پھر تم نزول کو اَدْوَن کیوں سمجھتے ہو؟ بس

[1] أي يتوجه على الخلق، فسمي توجهه إلى الحوادث نزولاً. ومقتضاه أن يصح إطلاق العروج على توجهه تعالى على ذاته وصفاته، ولعل ذلك هو المأخذ لتسمية الصوفية توجه السالك إلى الله تعالى وصفاته عروجا وتوجهه إلى الخلق نزولاً. والله أعلم (جامع)

سالک کی تو یہ حالت ہونا چاہیے:

تو بندگی چوگدایاں بشرط مرد مکن
کہ خواجہ خود روش بندہ پروری داند

چاہے قبض ہو یا بسط ہر حال میں خدا سے راضی رہے اور اپنے لیے کوئی حالت تجویز نہ کرے۔ اگر قبض کسی معصیت کی وجہ سے نہ ہو تو پھر اس کو نزول پر محمول کرنا چاہیے جو کہ صوفیہ کے نزدیک عروج سے افضل ہے، مگر اپنے لیے تجویز اس کو بھی نہ کرے، بلکہ جب بسط عطا ہو تو اسی میں خوش رہے، حق تعالیٰ نے قبض وبسط ونزول وعروج تمہاری مصلحت کے لیے عطا فرمایا ہے، وہی مصلحت کو خوب جانتے ہیں۔ ایک عارف فرماتے ہیں:

بگوش گل چہ سخن گفتہ کہ خنداں است
بعندلیب چہ فرمودۂ کہ نالاں است

ہاں! احتیاطاً کثرتِ استغفار قبض کی حالت میں کرلینی چاہیے، ممکن ہے کہ یہ قبض کسی ظاہری یا باطنی گناہ سے آیا ہو تو استغفار سے اس کا تدارک ہو جاوے گا:

ہرچہ برتو آید از ظلمات وغم
آن زبیباکی وگستاخی ست ہم
غم چو بینی زود استغفار کن
غم بامرِ خالق آمد کارکن

خلاصہ سارے بیان کا یہ ہوا کہ واقعۂ معراج سے ہماری دو غلطیوں کا ازالہ ہوا: ایک تو یہ کہ ہم لوگ مقاماتِ انبیا میں کلام کرتے ہیں، سو ہم کو ایسا نہ کرنا چاہیے۔ تم کبھی اپنے قیاس سے یہ نہ کہو کہ فلاں نبی کا یہ مقام تھا اور یہ مقام دوسرے نبی کو حاصل نہ تھا، تم کو انبیا کے مقامات کی کیا خبر! جو تم یہ فیصلہ کرنے چلے ہو، اس کی وہی مثال ہے کہ لومڑی شیروں کا فیصلہ کرے۔ اور اس کا ضمیمہ یہ بھی ہے کہ اولیا کے مقامات میں بھی گفتگو نہ کرو، کیوں کہ انبیا کی طرح اولیا کے مقامات بھی مختلف ہوتے ہیں، آج کل لوگ اس مرض میں بہت مبتلا ہیں، ایک

کہتا ہے کہ میرے پیر کا تہجد کبھی ناغہ نہیں ہوتا، جاڑے ہوں یا گرمی، سفر ہو یا حضر ہمیشہ اپنے معمولات کو بخوبی پورا کرتے رہتے ہیں۔ دوسرے کے پیر میں یہ کمال نہیں، اس کے معمولات کبھی ناغہ بھی ہو جاتے ہیں، تو وہ کہتا ہے کہ میرے حضرت کو خدا کی طرف ایسی توجہ دائم رہتی ہے کہ اس میں کبھی فرق نہیں آتا، ان کو معمولاتِ ظاہری سے معمولاتِ قلبیہ کا زیادہ اہتمام ہے۔

غرض کوئی کچھ کہتا ہے کوئی کچھ کہتا ہے، یہ سب خرافات ہے، بس جس سے جس کو نفع ہو رہا ہو اس سے لگا لپٹا رہے، تم کو تفضیل کے لیے کس نے کہا ہے؟ سالکین کو مقاماتِ اولیا میں بھی کلام نہ کرنا چاہیے۔ دوسرا سبق یہ حاصل ہوا کہ سالک اپنے کسی غیر اختیاری حال کو برا نہ سمجھے، بشرطیکہ شریعت پر مستقیم ہو، شریعت پر استقامت کے ساتھ جو حال بھی پیش آئے اس پر راضی رہے اور سب کو عروج و نزول پر محمول کرتا رہے، یعنی کوئی حال عروج ہے کوئی نزول ہے اور دونوں نعمت ہیں۔ اھ ملخصاً۔

فصل سوم

## در قصیدہ انوریہ فی مدح خیر البریہ

## مترجمہ مولوی حفظ الرحمٰن سیوہاری

تبارك من أسرى وأعلى بعبده
إلى المسجد الأقصى إلى الأفق[1] الأعلى

بالاتر ہے وہ ذات جس نے اپنے بندہ کو ایک رات میں سیر کرائی مسجدِ اقصیٰ و افقِ اعلیٰ تک اور بلند مرتبہ عطا فرمایا۔

إلى سبع أطباق إلى سدرة كذا
إلى رفرف[2] أبهى إلى نزلة أخرى

اور سیر سبع سموات تک اور وہاں سے سدرۃ المنتہیٰ تک اور وہاں سے مقامِ رفرف تک جو مزین تھا قربِ باری سے اور پہنچایا مرتبۂ نزولِ باری تک۔

وسوى له من حفلة ملكية
يشهد من آيات نعمته الكبرى

اور مرتب کیا اس ذاتِ اقدس کے لیے ایک فرشتوں کا جلوس، تاکہ آپ خدائے قدوس کے نعمتِ عظمیٰ کے عظیم الشان نشانیوں کا مشاہدہ کریں۔

براق يساوي خطوه مد طرفه
أتيح له واختير في ذلك المسرى

اور اس ذاتِ انور کی سیاحت کے لیے وہ براق منتخب و پسند فرمایا جس کی سبک رفتاری اس کی حدِ نظر تک تھی۔

---

[1] وفي نسخة: الملأ الأعلى. [2] وفي نسخة: إلى جنة المأوى.

وأبـدى لـه طـي الـزمـان فعـاقـه
رويـدا عـن الأحـوال حتـاه مـا أجـرى

زمانہ کی رفتار اور اس کے تغیرات تک کو کچھ دیر کے لیے آپ کے واسطے روک دیا گیا، اس لیے زمانۂ ابتدائے سیاحت وانتہائے سیاحت میں کوئی فرق محسوس نہیں ہوا۔

هـنـا مـوطـن فـوق الـزمـان ثبـاتـه
عـلـى حـالة ليسـت بـه غيـر تتـرى

یہ کوئی تعجب کی بات نہیں، اس بارگاہِ اعلیٰ میں زمانہ سے بھی بلند تر مقام ہے، جہاں حوادثاتِ کونیہ واختلافات کا قطعی گزر نہیں۔

وكـانـت بـجبـريـل الأمـيـن سفـارة
إلـى قـاب قـوسيـن استـوى ثـم أقصـى

حضرت جبریل امین علیہ السلام کی سفارت قاب قوسین ہی تک رہی، اس لیے آگے وہ نہ چل سکے۔

إذا خـلـف السبـع الـطبـاق ورائـه
وصـادف مـا أولـى لـرتبتـه المولـى

جب کہ اس ذاتِ انور نے سبعِ سماوات کو پیچھے چھوڑ دیا اور اس جگہ پہنچا جس کو خدائے قدوس نے آپ کے لیے مخصوص فرمایا تھا۔

نـعـم طـائـر الـقـدس الـمـنـيـع بشـأوه
خـوافيـه تـطـوي مـوطـن السـر أو أخفـى

کیوں نہ ہو جب بارگاہِ قدس کا طائر پرواز کرتا ہے تو اپنے شہ پروں کے ذریعہ تمام مقاماتِ خفیہ وسریہ کو طے کر جاتا ہے جہاں کسی کا گزر نہیں۔

وكـان عيـانـا يـقـظـة لا يشـوبـه
مـنـام ولا قـد كـان مـن عـالـم الـرؤيـا

اور آپ کا یہ مشاہدہ بیداری میں تھا، اس میں نیند وعالمِ رؤیا کو قطعاً کوئی دخل نہیں۔

قد الشمس الصديق ثم فلم يجد
وصح عن شدّاد البيهقي كذا

(دیکھو) شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے ''بیہقی'' میں روایت ہے کہ صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ نے آپ کو تلاش کیا تو بستر پر نہ پایا۔

رأى ربه لما دنا بفؤاده
ومنه سرى للعين ما زاغ لا يطغى

جب آپ کو قرب حاصل ہوا تو رب جل جلالہ کی رؤیت نصیب ہوئی، جس کی ابتدا قلب سے ہوئی اور پھر وہاں سے آنکھوں میں سرایت کر کے ما زاغ البصر وما طغى کا مصداق بن گئی۔

رأى نوره أنى يراه مؤمل
وأوحى إليه عند ذلك بما أوحى

بے شک آپ نے نورِ خداوندی کو دیکھا اور اس کی کنہ اور حقیقت کو کہاں کوئی امیدوار دیکھ سکتا ہے! اس وقت خدا نے اپنے بندے پر وحی نازل فرمائی جو اسے منظور تھا۔

بحثنا فآل أبحث إثبات رؤية
لحضرته صلى عليه كما يرضى

ہم نے رؤیتِ باری پر بحث کی اور خلاصۂ بحث یہ ہے کہ حضرت حق جل وعلا کی رؤیت آپ کو ہوئی، اللہ تعالیٰ آپ پر درود بھیجے اپنی مرضی کے مطابق۔

وسلم تسليما كثيرا مباركا
كما بالتحيات العلى ربه حَيّى

اور ہزاروں آپ پر سلام برکت نازل فرمائے جس طرح معراج میں آپ نے حق جل وعلا پر سلام کے تحائف بھیجے۔

كما اختاره البحر ابن عم نبينا
وأحمد من بين الأئمة قد قوى

ہم نے رؤیتِ باری میں آں حضرت ﷺ کے ابنِ عم عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی پیروی کی ہے، جو امت کے بہت بڑے عالم ہیں اور جب کہ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی تحقیق کی تقویت کردی۔

فقال إذا ما المروزي استبانه
رآه رأى المولى فسبحان من أسرى

امام مروزی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے استاد امام احمد رحمۃ اللہ علیہ سے جب مسئلۂ رؤیت کو پوچھا تو امام برابر ہاں دیکھا، ہاں دیکھا فرماتے رہے، پاک ہے وہ ذات جس نے شب کو سیر کرائی۔

رواه أبو ذر بأن قد رأيته
وأنى أراه ليس للنفي بل ثنيا

ابوذر غفاری نے روایت کی ہے کہ آپ کو رؤیتِ باری ہوئی۔ پھر ان کی أنى أراه روایت کرنا برسبیلِ احتیاط ہے۔

نعم رؤية الرب الجليل حقيقة
يقال لها رؤيا بألسنة الدنيا

ہاں! خداوندِ جلیل کی رؤیت ایک ایسی حقیقت ہے جس کو دنیا میں رویا کے ساتھ تعبیر کیا جائے گا۔

وإلا فمرأى جبريل عوادة
وليس بديعا شكله كان أو أوفى

ورنہ یہ کہنا کہ حضرت جبریل علیہ السلام کو دیکھا تو یہ تو کوئی عجیب بات نہ ہوئی، آپ ان کو بارہا دیکھتے تھے، نہ یہ کہنا کہ ان کو اصلی شکل میں دیکھا، کوئی نادر امر ہے۔

وذلك في التنزيل من نظم نجمه
إذا ما رعى الراعي ومغزاه قد وفى

قرآن مجید میں سورۂ والنجم کی تفسیر ونظم وترتیب اسی طرح قائم رہ سکتی ہے جیسا کہ اوپر مذکور ہوا اگر اس کی آیات کا پورا پورا حق ادا کیا جائے۔

وكان ببعض ذكر جبريل فانسرى[1]
إلى كله والطول في البحث قد عنى

ہاں! بعض آیات میں ذکر حضرت جبریل علیہ السلام ہی کا تھا جو تمام کی طرف سرایت کر گیا، اسی لیے کلام طویل ہوا اور بحث نے مشقت میں ڈال دیا۔

وكان إلى الأقصى سرى ثم بعده
عروجا بجسم أن من حضرة أخرى

آپ کا مسجدِ اقصیٰ تک جانا اسرا کہلایا اور اس کے بعد آپ نے جسدِ اطہر کے ساتھ عروج فرمایا، ہاں! اس جسمِ پاک نے بوقتِ عروج اس بارگاہ کے مناسب اوصاف اختیار کر لیے۔

عروجا إلى أن ظللته[2] ضبابة
ويغشى من الأنوار إياه ما يغشى

آپ ملأ اعلیٰ کو تشریف لے گئے، وہاں آپ کو انوار و تجلیات کے ابر نے ڈھانپ لیا۔

ويسمع للأقلام ثم صريفها
ويشهد عينا ما له الرب قد سوى

آپ اس مقام پر قلموں کے چلنے کی آواز کو سنتے تھے اور آپ کی چشمِ مبارک اس چیز کو دیکھتی تھی جو آپ کے لیے خدائے قدوس نے تیار کی تھی۔

ومن عض فيه من هنات تفلسف
على جرف هار يقارف أن يردى

جو شخص ایسے امور میں فلسفہ کی رسوائیوں کو دخل دیتا ہے وہ ایسی ڈہانگ کے کنارہ کھڑا ہے جو عنقریب ورطۂ ہلاکت میں گرانے والی ہے۔

كمن كان من أولاد ماجوج فادعى
نبوة بالغي والبغي والعدوى

[1] وفي نسخة: فاستری. [2] وفي نسخة: جللته.

اس کی مثال اس شخص کی سی ہے جو اولادِ ماجوج سے ہے اور جس نے اپنی بغاوت وتمر دوسرکشی سے نبوت کا دعوی کیا۔

ومن يتبع في الدين أهواء نفسه
على كفره[1] فليعبد اللات والعزى

جو شخص دین میں بھی اپنے کفر وزیغ سے خواہشاتِ نفسانیہ کا مطیع ہو وہ لات وعزی کا پرستار ہے، خدا کا پجاری نہیں ہوسکتا۔

تمت القصيدة الكريمة
وبتمامها تمت الضميمة
ولله المحامد العظيمة
وعلى رسوله صلوات جسيمة

[1] وفي نسخة: على زيغه.

